# پیارے رسول ﷺ کی پیاری دعائیں

محبوب العلماء والصلحاء حضرت مولانا پیر
حافظ ذوالفقار احمد
نقشبندی مجددی دامت برکاتہم

ناشر: جامعہ زینب
248 گلشن بلاک علامہ اقبال ٹاؤن لاہور
فون: 5426246

# پیش لفظ

الحمد للہ و کفیٰ و سلام علی عبادہ

الذین اصطفیٰ . اما بعد

جس طرح موقع محل کی مناسبت سے کہی گئی بات ہر انسان کو اچھی لگتی ہے اسی طرح موقع و محل کی مناسبت سے مانگی ہوئی دعائیں پروردگار عالم کو بھی اچھی لگتی ہیں۔ ایسی دعائیں بہت جلد شرف قبولیت پالیتی ہیں۔ قرآن مجید میں اسکی بہترین مثالیں موجود ہیں۔ مثلاً جب حضرت زکریاؑ اپنے سفر سے واپس آئے اور بی بی مریمؑ کے پاس بے موسم کے پھل دیکھے تو فرمایا

يا مريم انى لك هذا

(اے مریم یہ چیزیں تمہارے واسطے کہاں سے آئیں)

قالت هو من عند الله

(اس نے کہا کہ یہ اللہ کی طرف سے ہے)

حضرت زکریاؑ کے دل میں یہ خیال پیدا ہوا کہ جو پروردگار عالم بی بی مریم کو بے موسم کے پھل دے سکتا ہے وہ مجھے بھی بڑھاپے کی عمر میں اولاد عطا کر سکتا ہے۔ چنانچہ انہوں نے یہ دعا مانگی هنالك دعا زكريا ربه رب هب لى من لدنك ذرية طيبه (اس موقع پر دعا کی حضرت زکریاؑ نے اپنے رب سے عرض کیا کہ اے میرے رب عنایت کیجئے مجھ کو خاص اپنے پاس سے کوئی اچھی اولاد)

رب کائنات نے اسی وقت دعا قبول فرمالی۔ چنانچہ فرشتے نے محراب میں کھڑے کھڑے خوشخبری سنائی کہ

ان اللہ یبشرك بیحییٰ

(کہ اللہ تعالیٰ بشارت دیتے ہیں آپ کو یحییٰ کی)

نبی اکرم ﷺ سے منقول دعاؤں میں یہ خوبی بدرجہ اتم موجود ہے کہ جیسا موقع محل ہوا ویسی دعا مانگی۔ چناچہ کتب حدیث میں یہ دعائیں بکثرت موجود ہیں۔

مدینہ طیبہ میں قیام کے دوران دل میں یہ داعیہ پیدا ہوا کہ پیارے نبی ﷺ کی پیاری دعاؤں کو ترتیب سے یکجا کر دیا جائے تاکہ سالک صبح اٹھنے سے رات سونے کے وقت تک کی دعائیں آسانی سے یاد کر سکے۔ چونکہ یہ پیاری دعائیں محبوب رب العالمین

کی پیاری زبان فیض ترجمان سے ادا ہوئی ہیں لہذا ان کے پڑھنے میں محبوب کی اتباع بھی ہے اور ان کا مقبول و مستجاب ہونا بھی یقینی ہے۔

بعض سالکین طریقت وقوف قلبی میں دشواری محسوس کرتے ہیں اگر وہ ان دعاؤں کو یاد کر لیں اور موقع بہ موقع پڑھا کریں تو توجہ الی اللہ اور انابت الی اللہ کے حصول میں بہت آسانی ہو۔ سالوں کا کام مہینوں میں پایہ تکمیل کو پہنچ جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ

عِبَارَاتُنَا شَتّٰی وَ حُسْنُكَ وَاحِدٌ

وَكُلُّ شَيءٍ اِلٰی ذٰالِكَ الْجَمَالِ

يُشِيْرُ

ہماری عبارتیں مختلف ہیں اور آپ کا حسن

ایک ہی ہے اور ہر چیز آپ کے جمال کی
طرف اشارہ کرتی ہے

قارئین کرام سے التماس ہے کہ اس ناکارہ کو بھی اپنی دعاؤں میں
یاد رکھیں کہ

وَلِلْاَرْضِ مِنْ کَاْسِ الْکِرَامِ نَصِیْبٌ

(کریم لوگوں کے پیالے میں زمین کا بھی حصہ ہوتا ہے)

دعاگو و دعاجو

فقیر ذوالفقار احمد نقشبندی

کان اللہ لہ عوضا عن کل شئی

## جب سو کر اٹھے تو یہ دعا پڑھے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَحْیَانَا بَعْدَ مَا اَمَاتَنَا وَاِلَیْهِ النُّشُوْرُ

(بخاری و مسلم)

سب تعریفیں اللہ کے لئے ہیں جس نے ہمیں موت کے بعد زندگی بخشی اور ہمیں اسی کی طرف اٹھ کر جانا ہے

## بیت الخلاء میں داخل ہونے سے پہلے

## بسم اللہ کہے اور یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ

اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں خبیث جنوں سے مرد ہوں یا عورت ہوں۔

(مشکوۃ)

## جب بیت الخلاء سے نکلے تو غُفْرَانَكَ کہے

اور یہ پڑھے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَذْهَبَ عَنِّی الْاَذٰی وَعَافَانِیْ

سب تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں جس نے ایذا دینے والی چیز کو مجھ سے دور کیا اور مجھے چین بخشا۔ (مشکوۃ)

## جب وضو کرنا شروع کرے تو یہ پڑھے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے بعض احادیث میں آیا ہے کہ اسکا وضو ہی نہیں جس نے بسم اللہ نہ پڑھی ہو۔

(مشکوۃ)

## کلی کرتے وقت یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی ذِكْرِكَ وَ شُكْرِكَ وَ تِلَاوَةِ كِتَابِكَ

یااللہ مدد کر میری اپنے ذکر پر اور شکر پر اور تلاوت قرآن پر

## ناک میں پانی ڈالتے وقت یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ اَرِحْنِیْ رَآئِحَةَ الْجَنَّةِ وَلَا تُرِحْنِیْ رَآئِحَةَ النَّارِ

یااللہ سنگھا مجھ کو جنت کی خوشبو اور نہ سنگھا مجھ کو دوزخ کی بو

## منہ دھوتے وقت یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ بَيِّضْ وَجْهِیْ يَوْمَ تَبْيَضُّ وُجُوْهٌ وَّ تَسْوَدُّ وُجُوْهٌ

یااللہ روشن کردے میرا منہ جس دن روشن ہونگے چہرے اور سیاہ ہونگے چہرے

## دایاں ہاتھ دھوتے وقت پڑھے

اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِیْ كِتَابِیْ بِيَمِيْنِیْ وَحَاسِبْنِیْ حِسَابًا يَّسِيْرًا

یا اللہ دے مجھ کو میرا اعمال نامہ میرے داہنے ہاتھ میں اور لے حساب مجھ سے آسان

## جب بایاں ہاتھ دھوئے تو پڑھے

اَللّٰهُمَّ لَا تُعْطِنِیْ كِتَابِیْ بِشِمَالِیْ وَلَا مِنْ وَّرَآءِ ظَهْرِیْ وَلَا تُحَاسِبْنِیْ حِسَابًا عَسِيْرًا

یا اللہ نہ دے مجھ کو میرا اعمال نامہ میرے بائیں ہاتھ میں اور نہ پیٹھ کے پیچھے سے اور نہ حساب لے مجھ سے مشکل

## سر کے مسح کے وقت پڑھے

اَللّٰهُمَّ حَرِّمْ شَعْرِیْ وَبَشَرِیْ عَلَى النَّارِ وَاَظِلَّنِیْ تَحْتَ
ظِلِّ عَرْشِكَ يَوْمَ لَا ظِلَّ اِلَّا ظِلُّكَ

یااللہ محفوظ رکھ آگ سے میرے بالوں کو اور میرے جسم کو اور لے مجھے اپنے عرش کے سائے کے نیچے اس دن کے تیرے سوائے اور کسی کا سایہ نہ ہوگا

## کانوں کا مسح کرتے وقت پڑھے

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ الَّذِيْنَ يَسْتَمِعُوْنَ الْقَوْلَ
فَيَتَّبِعُوْنَ اَحْسَنَهٗ

یااللہ مجھے ان لوگوں میں سے کر لے جو سنتے ہیں تیرے قول کو اور پیروی کرتے ہیں اس کی اچھی طرح

## گردن کا مسح کرتے وقت پڑھے

اَللّٰهُمَّ اَعْتِقْ رَقَبَتِیْ مِنَ النَّارِ

یااللہ میری گردن کو آگ سے بچا لیجئے

## پاؤں دھوتے وقت یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ ثَبِّتْ قَدَمَیَّ عَلَى الصِّرَاطِ یَوْمَ تَزِلُّ فِیْهِ الْاَقْدَامُ

یااللہ مضبوط رکھ میرے قدم اوپر صراط کے جس دن کہ لغزش کھائیں گے قدم اس میں

## وضو کے دوران یہ دعا بھی پڑھے

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ ذَنْبِیْ وَوَسِّعْ لِیْ فِیْ دَارِیْ وَبَارِكْ لِیْ فِیْ رِزْقِیْ

اے اللہ تو میرے گناہ بخش دے اور کشائش دے مجھے میرے گھر میں اور برکت دے میری روزی میں۔

# وضو کرنے کے بعد آسمان کی طرف

## دیکھ کر یہ پڑھے

اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا

عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ

میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ تنہا ہے اسکا کوئی شریک نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں

حدیث پاک میں آیا ہے کہ جو شخص وضو کرنے کے بعد یہ پڑھے اس کے لئے جنت کے آٹھوں دروازے کھول دیئے جاتے ہیں جسے چاہے داخل ہو۔ (مشکوٰۃ)

اس کے بعد یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ التَّوَّابِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُتَطَهِّرِیْنَ

اے اللہ مجھے بہت توبہ کرنے والوں میں سے اور بہت پاک رہنے والوں میں سے بنا دے (ترمذی)

جب تہجد کے لیے کھڑا ہو تو یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ أَنْتَ قَیِّمُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَمَنْ فِیْهِنَّ وَلَكَ

أَنْتَ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَمَنْ فِیْهِنَّ وَلَكَ الْحَمْدُ أَنْتَ مَلِكُ

السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَمَنْ فِیْهِنَّ وَلَكَ الْحَمْدُ أَنْتَ الْحَقُّ وَوَعْدُكَ

الْحَقُّ وَلِقَاؤُكَ حَقٌّ وَقَوْلُكَ حَقٌّ وَالْجَنَّةُ حَقٌّ وَالنَّارُ حَقٌّ

وَالنَّبِیُّوْنَ حَقٌّ وَمُحَمَّدٌ حَقٌّ وَالسَّاعَةُ حَقٌّ اَللّٰهُمَّ لَكَ أَسْلَمْتُ وَبِكَ

اٰمَنْتُ وَعَلَیْكَ تَوَكَّلْتُ وَإِلَیْكَ أَنَبْتُ وَبِكَ خَاصَمْتُ وَإِلَیْكَ حَاكَمْتُ

فَاغْفِرْ لِیْ مَا قَدَّمْتُ وَمَا اَخَّرْتُ وَمَا اَسْرَرْتُ وَمَا اَعْلَنْتُ

وَمَا اَنْتَ اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّیْ اَنْتَ الْمُقَدِّمُ وَاَنْتَ الْمُؤَخِّرُ لَا اِلٰهَ اِلَّا

اَنْتَ وَلَا اِلٰهَ غَیْرُكَ

اے اللہ سب تعریفیں تیرے ہی لئے ہیں۔ تو آسمانوں اور زمین کا اور جو کچھ اس میں ہے ان سب کا قائم رکھنے والا ہے۔ اور تیرے لئے حمد ہے کہ تو آسمان اور زمین کا اور جو کچھ ان میں ہے ان سب کا روشن رکھنے والا ہے۔ اور تیرے لئے حمد ہے تو آسمانوں اور زمین اور جو کچھ ان میں ہے ان کا بادشاہ ہے اور تیرے لئے حمد ہے تو حق ہے اور تیرا وعدہ حق ہے اور تیری ملاقات حق ہے اور تیری بات حق ہے اور جنت حق ہے اور دوزخ حق اور سب نبی حق ہیں اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم حق ہیں اور قیامت حق ہے۔ اے اللہ

میں نے تیری اطاعت کے لئے سر جھکایا اور میں تجھ پر ایمان لایا اور میں نے تجھ پر بھروسہ کیا اور میں نے تیری طرف رجوع کیا اور تیری قوت سے میں نے (دشمنوں سے) جھگڑا کیا اور تجھ ہی کو میں نے حاکم بنایا۔ پس تو میرے اگلے پچھلے گناہ بخش دے اور وہ گناہ جو میں نے ظاہر کئے یا چھپ کر کئے اور جن گناہوں کو تو مجھ سے بہتر جانتا ہے۔ تو ہی آگے بڑھانے والا ہے اور تو ہی پیچھے ہٹانے والا ہے اور صرف تو ہی معبود ہے اور تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔ (بخاری و مسلم)

پھر آسمان کی طرف رخ کر کے سورۃ آل عمران کا آخری رکوع پڑھے۔ پھر دس بار اَللّٰہُ اَکْبَرُ دس مرتبہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ دس مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ دس مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہِ

الْمَلِكِ الْقُدُّوسِ اور دس بار اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ دس بار لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ پڑھے۔ آخر میں دس مرتبہ یہ پڑھے

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ ضِیْقِ الدُّنْیَا وَضِیْقِ یَوْمِ الْقِیَامَۃِ

اے اللہ میں دنیا کی تنگی اور روز محشر کی تنگی سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔ (ابوداود۔ مشکوٰۃ)

## جب اذان کی آواز سنے تو یہ پڑھے

اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ رَضِیْتُ بِاللّٰہِ رَبًّا وَّبِمُحَمَّدٍ رَّسُوْلًا وَّبِالْاِسْلَامِ دِیْنًا

میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ تنہا ہے اسکا کوئی شریک نہیں۔ اور یہ بھی گواہی دیتا ہوں کہ محمد صلی اللہ علیہ

وسلم اس کے بندے اور رسول ہیں۔ میں راضی ہوں کہ اللہ میرا رب ہے محمد صلی اللہ علیہ وسلم میرے رسول ہیں اور اسلام میرا دین ہے۔

(مسلم)

حدیث شریف میں ہے کہ اذان کی آواز سن کر یہ دعا پڑھی جائے تو اس کے گناہ بخش دیئے جائیں گے اور دوسری حدیث پاک میں ہے کہ جو شخص مؤذن کا جواب دے اس کے لئے جنت ہے۔

(حصن حصین)

مشکوۃ شریف میں ہے کہ مؤذن جو کہے وہی کہتا جاوے اور حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ اور حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ کے جواب میں کہے لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ

## اذان ختم ہونے کے بعد یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ التَّامَّةِ وَالصَّلٰوةِ الْقَائِمَةِ اٰتِ مُحَمَّدَنِ الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ وَابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَنِ الَّذِيْ وَعَدْتَّهٗ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ

اے اللہ اس پکار کے رب اور قائم ہونے والی نماز کے رب۔ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو وسیلہ عطا فرما اور ان کو فضیلت عطا فرما اور ان کو مقام محمود تک پہنچا۔ جس کا تو نے ان سے وعدہ فرمایا ہے بے شک تو وعدہ خلافی نہیں فرماتا۔

اس کے پڑھنے سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت واجب ہو جاتی ہے۔

(مسلم۔ مشکوٰۃ)

## جب گھر سے نکلے تو یہ دعا پڑھے

بِسْمِ اللّٰہِ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ

میں اللہ کا نام لیکر نکلا میں نے اللہ پر بھروسا کیا گناہوں سے بچنے کی اور عبادت کرنے کی طاقت اللہ ہی کی طرف سے ہے۔

حدیث پاک میں آیا ہے کہ جو شخص گھر سے نکل کر اس دعا کو پڑھ لے تو شیطان ہٹ جاتا ہے یعنی اس کو بہکا نہیں سکتا۔

(ترمذی۔ مشکوۃ)

## یہ بھی پڑھے

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ اَنْ اَضِلَّ اَوْ اُضَلَّ اَوْ اَظْلِمَ اَوْ اُظْلَمَ اَوْ اَجْھَلَ اَوْ یُجْھَلَ عَلَیَّ

اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں اس بات سے کہ میں گمراہ

ہو جاؤں یا گمراہ کر دیا جاؤں یا ظلم کروں یا مجھ پر ظلم ہو یا جہالت کروں یا مجھ سے جہالت ہو۔

## نماز فجر کے لئے جاتے ہوئے یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِیْ قَلْبِیْ نُوْرًا وَّفِیْ بَصَرِیْ نُوْرًا وَّفِیْ سَمْعِیْ نُوْرًا وَّعَنْ یَّمِیْنِیْ نُوْرًا وَّعَنْ شِمَالِیْ نُوْرًا وَّمِنْ خَلْفِیْ نُوْرًا وَّمِنْ اَمَامِیْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ لِّیْ نُوْرًا وَّفِیْ عَصَبِیْ نُوْرًا وَّفِیْ لَحْمِیْ نُوْرًا وَّفِیْ دَمِیْ نُوْرًا وَّفِیْ شَعْرِیْ نُوْرًا وَّفِیْ بَشَرِیْ نُوْرًا وَّفِیْ لِسَانِیْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ فِیْ نَفْسِیْ نُوْرًا وَّاَعْظِمْ لِیْ نُوْرًا وَّاجْعَلْنِیْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ مِنْ فَوْقِیْ نُوْرًا وَّمِنْ تَحْتِیْ نُوْرًا اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِیْ نُوْرًا

اے اللہ میرے دل میں نور کر دے۔ میری آنکھوں میں نور
کر دے اور میرے کانوں میں نور نور کر دے اور میرے دائیں نور
کر دے اور میرے بائیں نور کر دے اور میرے پیچھے نور کر دے
اور میرے آگے نور کر دے۔ اور میرے لئے نور کر دے اور
میرے پٹھوں میں نور کر دے اور میرے گوشت میں نور کر دے
اور میرے خون میں نور کر دے اور میرے بالوں میں نور کر دے
اور میری کھال میں نور کر دے اور میری زبان میں نور کر دے
اور میرے نفس میں نور کر دے اور تو مجھے بہت بڑا نور عطا فرما
دے اور مجھے ہی نور کر دے اور میرے اوپر نور کر دے اور میرے
نیچے نور کر دے۔ اے اللہ مجھے نور عطا فرما۔

(مسلم)

## جب مسجد میں داخل ہو تو درود پڑھے

اور یہ دعا پڑھے

رَبِّ اغْفِرْلِی ذُنُوْبِی وَافْتَحْ لِی اَبْوَابَ رَحْمَتِکَ

اے رب میرے گناہوں کو بخش دے اور میرے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے۔

(ترمذی)

مسجد میں بیٹھے بیٹھے یہ پڑھے

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ

(ترمذی)

پاک ہے اللہ تمام تعریفیں اللہ کے لئے ہیں۔ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور اللہ سب سے بڑا ہے۔

## اقامت کے وقت پڑھے

جو اقامت کہنے والا کہے اس کے جواب میں وہی کہتا رہے اور جب قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوۃُ سنے تو یوں کہے اَقَامَهَا اللّٰهُ وَاَدَامَهَا

اللہ اسے (نماز) قائم اور ہمیشہ رکھے

(ابو داؤد)

## فرض نماز کے بعد پڑھے

اپنے سر پر داہنا ہاتھ رکھ کر کہے

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ

اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ عَنِّی الْهَمَّ وَالْحُزْنَ

میں نے اللہ کے نام کے ساتھ نماز ختم کی جس کے سوا کوئی معبود نہیں۔ جو رحمٰن و رحیم ہے اے اللہ تو مجھ سے رنج اور فکر دور کر دے۔

(حصن حصین)

اسکے بعد ایک مرتبہ اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہے اور تین بار اَسْتَغْفِرُاللّٰہ کہے

## نماز کے بعد کی دعائیں

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْکَ السَّلَامُ تَبَارَکْتَ یَاذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ

اے اللہ تو سلامت رہنے والا ہے اور تجھ ہی سے سلامتی مل سکتی ہے۔ تو بابرکت ہے اے بزرگی اور عظمت والے (بخاری و مسلم)

اَللّٰھُمَّ لَامَانِعَ لِمَا اَعْطَیْتَ وَلَامُعْطِیَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَایَنْفَعُ ذَالْجَدِّ مِنْکَ الْجَدُّ

اے اللہ جو تو دے اسکا کوئی روکنے والا نہیں اور جو تو روکے اسکا کوئی دینے والا نہیں۔ اور کسی مالدار کو تیرے عذاب سے اسکی

مال داری نہیں بچا سکتی

(بخاری)

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْجُبْنِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْبُخْلِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ اَرْذَلِ الْعُمُرِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ فِتْنَةِ الدُّنْيَا وَعَذَابِ الْقَبْرِ اَللّٰهُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی ذِكْرِكَ وَشُكْرِكَ وَحُسْنِ عِبَادَتِكَ۔

اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں بزدلی اور کنجوسی سے اور نکمی عمر سے اور دنیا کے فتنہ سے اور قبر کے عذاب سے۔ اے اللہ میری مدد فرما کہ میں تیرا ذکر کروں اور تیرا شکر ادا کروں اور تیری اچھی عبادت کروں۔

(ابوداؤد)

# دوزخ سے نجات کے لئے

اَللّٰھُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ

اے اللہ تو مجھے جہنم کی آگ سے بچائیو

جو شخص نماز فجر اور مغرب کے بعد 7 مرتبہ کسی سے بات کئے بغیر پڑھ لے اور اسی دن مر جائے تو دوزخ سے محفوظ رہے گا۔

# تسبیحات فاطمہ

ہر فرض نماز کے بعد 33 بار سبحان اللہ اور 33 بار الحمد للہ اور 34 بار اللہ اکبر پڑھنے سے بہت زیادہ صدقہ کرنے کا ثواب ملتا ہے۔ (بہشتی زیور)

# آیت الکرسی

جو شخص ہر فرض نماز کے بعد آیت الکرسی پڑھ لیا کرے اس کے

جنت میں جانے میں صرف مرنے کی دیر ہے۔ (بیہقی)

## چاروں قل

ہر نماز کے بعد چاروں قل پڑھنا باعث اجر ہے۔

(مشکوۃ)

## خاص صبح کی نماز کے بعد پڑھنے کی دعائیں

صبح کی نماز کے بعد (جس طرح نماز میں بیٹھتے ہیں اسی طرح) دوزانو بیٹھے ہوئے بات کرنے سے پہلے دس یا سو مرتبہ یہ کلمہ توحید پڑھے۔ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور اسی کی سب تعریف ہے وہی جلاتا ہے اور وہی مارتا ہے اسی کے ہاتھ میں تمام تر خیر اور بھلائی ہے اور وہی ہر چیز پر قادر ہے۔

(حصن حصین)

## اشراق کی نماز پڑھ کر یہ دعا پڑھے

اَللّٰهُمَّ بِكَ اُحَاوِلُ وَبِكَ اُصَاوِلُ وَبِكَ اُقَاتِلُ

اے اللہ میں تجھ سے اپنے مقام کی کامیابی طلب کرتا ہوں اور تیری ہی مدد سے دشمنوں پر حملہ کرتا ہوں اور تیری ہی مدد سے جہاد کرتا ہوں۔

وتر پڑھ کر تین مرتبہ یہ پڑھے سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ

میں پاکی بیان کرتا ہوں بادشاہ کی جو بہت زیادہ پاک ہے

دو دفعہ آہستہ پڑھے تیسری مرتبہ قدوس کی دال کو کھینچے اور بلند

پڑھے

## ہر نماز کے بعد کی دعا

اَللّٰھُمَّ اَعِنِّی عَلٰی ذِکْرِكَ وَشُکْرِكَ وَحُسْنِ عِبَادَتِكَ

الٰہی تو اپنے ذکر شکر اور اچھی عبادت پر میری امداد فرما۔

(ابوداؤد۔ نسائی)

## فجر اور عصر کے بعد

3 مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ

وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ پڑھنے سے تمام گناہ معاف ہو جاتے ہیں خواہ

سمندر کی جھاگ کے برابر ہوں۔ (ترمذی)

## مسجد سے نکلنے کی دعا

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیج کر یہ دعا پڑھے

رَبِّ اغْفِرْ لِي ذُنُوبِي وَافْتَحْ لِي أَبْوَابَ فَضْلِكَ

اے رب میرے گناہوں کو بخش دے اور میرے لئے اپنے فضل کے دروازے کھول دے۔ (ترمذی)

## گھر میں داخل ہونے کی دعا

اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ خَيْرَ الْمَوْلَجِ وَخَيْرَ الْمَخْرَجِ

بِسْمِ اللّٰهِ وَلَجْنَا وَبِسْمِ اللّٰهِ خَرَجْنَا وَعَلَى اللّٰهِ رَبِّنَا تَوَكَّلْنَا

اے اللہ میں تجھ سے اچھا داخل ہونا اور اچھا نکلنا مانگتا ہوں اور ہم اللہ کا نام لیکر داخل ہوئے اور ہم نے اللہ پر بھروسہ کیا گھر میں مسکراتے چہرے کے ساتھ داخل ہو اور سلام کرے۔ (مشکوۃ)

## جسم سے کپڑے اتارنے کی دعا

بِسْمِ اللّٰهِ    اللہ کی برکت سے

اس کو پڑھنے کے بعد پڑھ لے شیطان انسان کی شرمگاہ کی طرف نہیں دیکھ سکتا۔    (حصن حصین)

## جب کپڑے پہنے تو یہ پڑھے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ کَسَانِیْ هٰذَا وَرَزَقَنِیْهِ مِنْ غَیْرِ حَوْلٍ مِّنِّیْ وَلَا قُوَّةٍ

سب تعریف اللہ ہی کے لئے ہے جس نے یہ (کپڑے) مجھے پہنائے اور بغیر میری کوشش اور قوت کے عطا فرمائے۔

اس کو پڑھ لینے سے اگلے پچھلے گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔

(مشکوٰۃ)

## اگر نیا کپڑا پہنے تو یہ دعا پڑھے

اَللّٰھُمَّ لَکَ الْحَمْدُ کَمَا کَسَوْتَنِیْہِ اَسْأَلُکَ خَیْرَہٗ وَخَیْرَ مَا صُنِعَ لَہٗ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّہٖ وَشَرِّ مَا صُنِعَ لَہٗ

اے اللہ تیرے لئے سب تعریف ہے جیسا کہ تو نے مجھے یہ کپڑا پہنایا اور میں تجھ سے اسکی بھلائی کا اور جس کے لئے یہ بنایا گیا اسکی بھلائی کا سوال کرتا ہوں۔ میں تجھ سے اسکی برائی کا اور اس چیز کی برائی کا جس کے لئے یہ بنایا گیا پناہ چاہتا ہوں۔

(ترمذی۔ابوداؤد)

## نیا کپڑا پہننے کی دوسری دعا

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ کَسَانِیْ مَا اُوَارِیْ بِہٖ عَوْرَتِیْ وَاَتَجَمَّلُ بِہٖ فِیْ حَیَاتِیْ

سب تعریف اللہ تعالیٰ کے لئے جس نے مجھے کپڑا پہنایا جس سے میں اپنی شرمگاہ چھپاتا ہوں اور اپنی زندگی میں اس کے ذریعے خوبصورتی حاصل کرتا ہوں۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص نیا کپڑا پہن کر یہ دعا پڑھے اور پرانے کپڑے کو صدقہ کردے تو زندگی میں اور مرنے کے بعد اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں رہے گا۔ (یعنی اللہ تعالیٰ اسکے گناہوں کو پوشیدہ رکھے گا)۔

(مشکوٰۃ)

## آئینہ میں چہرہ دیکھنے کی دعا

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ حَسَّنْتَ خَلْقِیْ فَحَسِّنْ خُلُقِیْ

(اے اللہ جیسے تو نے میری صورت اچھی بنائی ایسے میرے اخلاق بھی اچھے بنا دے۔

(حصن حصین)

## جب کسی کو رخصت کرے تو یہ پڑھے

أَسْتَوْدِعُ اللّٰهَ دِيْنَكَ وَأَمَانَتَكَ وَخَوَاتِيْمَ عَمَلِكَ

میں اللہ کے سپرد کرتا ہوں تیرا دین اور تیری امانت داری کی صفت اور تیرے عمل کا انجام۔

(حصن حصین)

## جب کوئی شخص سفر کا ارادہ ظاہر کرے

زَوَّدَكَ اللّٰهُ التَّقْوٰى وَغَفَرَ ذَنْبَكَ وَيَسَّرَ لَكَ الْخَيْرَ حَيْثُ مَا كُنْتَ

اللہ تعالی پرہیز گاری کو تیرے سفر کا سامان بنائے اور تیرے گناہ بخشے اور جہاں تو جائے وہاں تیرے لئے خیر کو آسان کر دے۔

(ترمذی)

جب رخصت ہو جائے تو یہ دعا پڑھے

اَللّٰهُمَّ اطْوِلَهُ الْبُعْدَ وَهَوِّنْ عَلَيْهِ السَّفَرَ

اے اللہ اس کے سفر کا راستہ جلدی طے کرا دے اور اس کے لئے سفر کو آسان کر دے۔ (مشکوۃ)

مسافر رخصت کرنے والے کو یہ دعا دے

اَسْتَوْدِعُكُمُ اللّٰهَ الَّذِيْ لَا تَضِيْعُ وَدَائِعُهٗ

میں آپ کو اللہ کے سپرد کرتا ہوں جس کی حفاظت میں دی ہوئی چیزیں ضائع نہیں ہوتیں۔ (حصن حصین)

## مسافر سواری کی طرف جاتے ہوئے یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ بِكَ اَصُوْلُ وَبِكَ اَحُوْلُ وَبِكَ اَسِيْرُ

اے اللہ میں تیری مدد سے دشمنوں پر حملہ کرتا ہوں اور تیری مدد سے ان کو دفع کرتا ہوں اور تیری ہی مدد سے چلتا ہوں۔

(حصن حصین)

## مسافر سواری پر بیٹھ کر پڑھے

سواری پر پہلے دایاں پاؤں رکھے تو بسم اللہ کہے جب بیٹھ جائے تو الحمد للہ کہے اور یہ پڑھے

سُبْحَانَ الَّذِیْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ وَاِنَّا اِلٰى رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ

پاک ہے وہ ذات جس نے اسکو ہمارے قبضے میں دے دیا ہم تو اس

قابل نہ تھے اور بلاشبہ ہمیں اپنے رب کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔
اس کے بعد تین مرتبہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اور تین مرتبہ اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہہ کر یہ پڑھے

سُبْحَانَکَ اِنِّیْ ظَلَمْتُ نَفْسِیْ فَاغْفِرْلِیْ

فَاِنَّهٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ

اے اللہ تو پاک ہے بے شک میں نے اپنے نفس پر ظلم کیا تو مجھے بخش دے کیونکہ صرف تو ہی گناہ بخشتا ہے۔ (مشکوٰۃ)

فائدہ: اس دعا کو پڑھ کر مسکرانا بھی مستحب ہے۔

## جب سواری چل پڑے تو یہ دعا پڑھے

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْأَلُکَ فِیْ سَفَرِنَا ھٰذَا الْبِرَّ وَالتَّقْوٰی

وَمِنَ الْعَمَلِ مَا تَرْضٰی

اے اللہ ہم تجھ سے اس سفر میں نیکی اور تقویٰ کا سوال کرتے ہیں

اور ان اعمال کا سوال کرتے ہیں جن سے آپ راضی ہوتے ہیں۔

(مشکوٰۃ)

اَللّٰهُمَّ هَوِّنْ عَلَيْنَا سَفَرَنَا هٰذَا وَاطْوِ عَنَّا بُعْدَهٗ۔

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الصَّاحِبُ فِی السَّفَرِ وَالْخَلِيْفَةُ فِی

الْاَهْلِ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ وَّعْثَاءِ

السَّفَرِ وَكَآبَةِ الْمَنْظَرِ وَسُوْءِ الْمُنْقَلَبِ فِی الْمَالِ

وَالْاَهْلِ وَالْوَلَدِ وَالْحَوْرِ بَعْدَ الْكَوْرِ وَدَعْوَةِ الْمَظْلُوْمِ

اے اللہ ہمارے اس سفر کو آسان فرما۔ اور اسکا راستہ جلدی جلدی

طے کرا دے۔ اے اللہ تو سفر میں ہمارا ساتھی ہے۔ اور ہمارے

پیچھے گھر کا رکھوالا ہے۔ اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں سفر کی

مشقت سے اور بری حالت میں دیکھنے سے اور واپس آکر اہل میں مال میں یا اولاد میں برائی دیکھنے سے۔ اور بننے کے بعد بگڑنے سے اور مظلوم کی بد دعا سے۔

جب بلندی پر چڑھے تو اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہے جب نیچے اترے تو سُبْحَانَ اللّٰہِ پڑھے۔ جب میدان کے نشیب سے گذرے تو لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ پڑھے۔ اگر چلتے میں پیر پھسلے یا ٹھوکر لگے تو بِسْمِ اللّٰہِ پڑھے۔ (حصن حصین)

## جہاز یا کشتی پر سوار ہو تو پڑھے

بِسْمِ اللّٰہِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا اِنَّ رَبِّیْ لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ

وَمَا قَدَرُوا اللّٰہَ حَقَّ قَدْرِہٖ وَالْاَرْضُ جَمِیْعًا قَبْضَتُہٗ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ وَالسَّمٰوٰتُ مَطْوِیّٰتٌۢ بِیَمِیْنِہٖ سُبْحَانَہٗ وَتَعَالٰی عَمَّا یُشْرِکُوْنَ

اللہ تعالیٰ کے نام کے ساتھ ہے اس کا چلنا اور ٹھہرنا بیشک میرا پروردگار ضرور بخشنے والا اور مہربان ہے اور کافروں نے خدا کو نہ پہچانا جیسا کہ اسے پہچاننا چاہئے حالانکہ قیامت کے دن ساری زمین اسکی مٹھی میں ہوگی اور آسمان اس کے داہنے ہاتھ میں لپیٹے ہونگے وہ پاک اور اس عقیدہ سے برتر ہے جو مشرک رکھتے ہیں۔

## جب کسی منزل پر ٹھہرے تو یہ پڑھے

أَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ

اللہ تعالیٰ کے پورے کلموں کے واسطے سے اللہ کی پناہ چاہتا ہوں اسکی مخلوق کے شر سے۔ (مسلم)

فائدہ: اس دعا کو پڑھنے سے کوئی چیز ضرر نہیں پہنچاتی جب تک قیام رہے۔

## جب کسی شہر میں داخل ہو تو یہ پڑھے

اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنَا جَنَاھَا وَحَبِّبْنَا اِلٰی اَھْلِھَا وَحَبِّبْ صَالِحِیْ اَھْلِھَا اِلَیْنَا

اے اللہ تو ہمیں اس کے میوے نصیب فرما اور یہاں کے باشندوں کے دلوں میں ہماری محبت عطا فرما اور ہمارے دلوں میں یہاں کے نیک لوگوں کی محبت عطا فرما۔

## جب دفتر یا دکان پر پہنچے

تین مرتبہ پڑھے

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لَنَا فِیْھَا

اے اللہ تو ہمیں اس میں برکت عطا فرما

(حصن حصین)

## رزق کی برکت کے لئے پڑھے

کاروبار میں نقصان کا اندیشہ ہو تو سات مرتبہ سورۃ

لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ پڑھے۔

## کسی دوسرے کو پریشان دیکھے تو پڑھے

(آہستہ آواز سے کہ وہ نہ سنے)

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ عَافَانِیْ مِمَّا ابْتَلَاکَ بِہٖ وَفَضَّلَنِیْ عَلٰی کَثِیْرٍ مِّمَّنْ خَلَقَ تَفْضِیْلًا

سب تعریفیں اللہ کے لئے ہیں جس نے مجھے اس حال سے بچایا جس میں تجھے مبتلا کیا اور اس نے اپنی بہت سی مخلوق پر مجھے فضیلت بخشی۔

فائدہ: حدیث پاک میں آیا ہے کہ اس دعا کو پڑھ لینے سے وہ

پریشانی پڑھنے والے کو نہیں پہنچے گی۔

(مشکوٰۃ)

## جب کسی مسلمان کو ہنستا دیکھے تو پڑھے

أَضْحَكَ اللّٰهُ سِنَّكَ ۔ اللہ تجھے ہنساتا رہے

(حصن حصین)

## جب پریشانی ہو تو پڑھے

اَللّٰهُمَّ رَحْمَتَكَ أَرْجُوْ فَلَا تَكِلْنِيْ إِلٰى نَفْسِيْ طَرْفَةَ عَيْنٍ وَّأَصْلِحْ لِيْ شَأْنِيْ كُلَّهٗ ۔ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ

اے اللہ میں تیری رحمت کی امید کرتا ہوں۔ تو مجھے پل بھر بھی میرے نفس کے حوالے نہ فرما میرا سارا حال درست کر دے تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔ (حصن حصین)

## جب افسر یا کسی دشمن کا ڈر ہو تو پڑھے

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِیْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُ بِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ۔

اے اللہ ہم تجھے ان (دشمنوں) کے سینوں میں تصرف کرنے والا بناتے ہیں اور ان کی شرارتوں سے تیری پناہ چاہتے ہیں۔

## جب کوئی مصیبت پہنچے تو پڑھے

اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ۔ اَللّٰهُمَّ اْجُرْنِیْ فِیْ مُصِيْبَتِیْ وَاخْلُفْ لِیْ خَيْرًا مِّنْهَا

بے شک ہم اللہ ہی کے ہیں۔ اور اسی کی طرف لوٹنے والے ہیں۔ اے اللہ مجھے میری مصیبت میں اجر دے اور اس کے بدلے مجھے اچھا نعم البدل عطا فرما۔

اپنے ساتھ احسان کرنیوالے کو یہ دعا دے

جَزَاكَ اللّٰهُ خَيْرًا.

تجھے اللہ اس کی اچھی جزاء عطا کرے

جب بازار میں داخل ہو تو پڑھے

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ. لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ حَيٌّ لَا يَمُوْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ.

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔ وہ تنہا ہے اسکا کوئی شریک نہیں اسی کے لئے ملک ہے اور اسی کے لئے حمد ہے وہی زندہ کرتا ہے وہی موت دیتا ہے۔ وہ خود زندہ ہے اسے موت نہ آئے گی اسی کے ہاتھ میں بھلائی ہے وہ ہر چیز پر قادر ہے۔

حدیث پاک میں آیا ہے کہ جو شخص بازار میں اس دعا کو پڑھے اللہ تعالیٰ دس لاکھ گناہ معاف کر دیتے ہیں۔ دس لاکھ نیکیاں عطا کرتے ہیں اور دس لاکھ درجے بلند کر دیتے ہیں اور جنت میں گھر بنا دیتے ہیں۔ (مشکوٰۃ)

## بازار میں کاروبار کے وقت پڑھے

بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ خَیْرَ هٰذِهِ السُّوْقِ وَخَیْرَ مَا فِیْهَا وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّهَا وَمِنْ شَرِّ مَا فِیْهَا۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ اَنْ اُصِیْبَ فِیْهَا یَمِیْنًا فَاجِرَةً اَوْ صَفْقَةً خَاسِرَةً۔

میں اللہ کا نام لیکر داخل ہوا۔ اے اللہ میں تجھ سے اس بازار کی اور جو کچھ اس بازار میں ہے اسکی خیر طلب کرتا ہوں اور تیری پناہ

چاہتا ہوں اس بازار کے شر سے اور جو کچھ اس بازار میں ہے اس کے شر سے۔ اے اللہ میں تیری پناہ مانگتا ہوں اس بات سے کہ یہاں جھوٹی قسم کھاؤں یا معاملے میں نقصان اٹھاؤں۔

(حصن حصین)

## جب کسی بات پر غصہ آئے تو پڑھے

أَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ

میں اللہ کی پناہ چاہتا ہوں شیطان مردود سے

(حصن حصین)

## مجلس سے اٹھنے کی دعا

سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ أَشْهَدُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ

أَسْتَغْفِرُكَ وَأَتُوْبُ إِلَيْكَ۔

اے اللہ تو پاک ہے میں تیری حمد بیان کرتا ہوں اور گواہی دیتا ہوں کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔ میں تجھ سے معافی چاہتا ہوں اور تیرے سامنے توبہ کرتا ہوں۔

(حصن حصین)

## جب سفر میں رات ہو جائے تو پڑھے

يَا اَرْضُ رَبِّيْ وَرَبُّكِ اللّٰهُ - اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شَرِّكِ وَ شَرِّ مَا خَلَقَ فِيْكِ وَشَرِّ مَا يَدِبُّ عَلَيْكِ وَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ اَسَدٍ وَّاَسْوَدَ وَمِنَ الْحَيَّةِ وَالْعَقْرَبِ وَمِنْ شَرِّ سَاكِنِي الْبَلَدِ وَمِنْ وَّالِدٍ وَّمَا وَلَدَ

اے زمین میرا اور تیرا رب اللہ تعالیٰ ہے میں اللہ کی پناہ چاہتا ہوں تیرے شر سے اور ان چیزوں کے شر سے جو تجھ میں پیدا کی گئی

ہیں اور تجھ پر چلتی ہیں۔ اور اللہ کی پناہ چاہتا ہوں شیر سے۔

اژدھے سے اور سانپ سے اور بچھو سے اور اس شہر کے رہنے

والوں کے شر سے اور باپ سے اور اولاد سے۔

(حصن حصین)

## سفر میں سحری کے وقت یہ پڑھے

سَمَّعَ سَامِعٌ بِحَمْدِ اللّٰهِ وَنِعْمَتِهٖ وَحُسْنِ بَلَائِهٖ عَلَيْنَا رَبَّنَا

صَاحِبْنَا وَاَفْضِلْ عَلَيْنَا عَائِذًا بِاللّٰهِ مِنَ النَّارِ۔

سننے والے نے ہم سے اللہ کی تعریف سنی اور اسکی نعمت کا اور ہمیں

اچھے حال میں رکھنے کا اقرار سنا۔ اے ہمارے رب تو ہمارے

ساتھ رہ۔ ہم پر فضل کر۔ یہ دعا کرتے ہوئے دوزخ سے اللہ

کی پناہ مانگتا ہوں۔ (مسلم)

سفر سے واپسی پر پڑھے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ

وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ آئِبُوْنَ تَائِبُوْنَ عَابِدُوْنَ

سَاجِدُوْنَ لِرَبِّنَا حَامِدُوْنَ۔ صَدَقَ اللّٰهُ وَعْدَهٗ وَنَصَرَ

عَبْدَهٗ وَهَزَمَ الْاَحْزَابَ وَحْدَهٗ۔

اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں۔ وہ تنہا ہے اسکا کوئی شریک نہیں۔ اسی کے لئے ملک ہے اور اسی کے لیے سب تعریف ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے ہم لوٹنے والے ہیں توبہ کرنے والے ہیں۔ بندگی کرنے والے ہیں۔ سجدہ کرنے والے ہیں۔ اپنے رب کی حمد کرنے والے ہیں۔ اللہ نے اپنا وعدہ سچ کر دیا اور اپنے بندے کی مدد کی اور اس نے تن تنہا مخالف لشکروں کو شکست دی۔

(بخاری و مسلم)

## سفر سے واپسی پر گھر داخل ہو کر پڑھے

آوِّبًا آوِّبًا لِرَبِّنَا تَوْبًا لَا يُغَادِرُ عَلَيْنَا حَوْبًا

میں واپس آیا۔ میں واپس آیا اپنے رب کے سامنے ایسی توبہ کرتا ہوں کہ ہم پر کوئی گناہ نہ رہے۔

## محبوب چیز یا بیوی بچوں کو دیکھ کر پڑھے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ بِنِعْمَتِهٖ تَتِمُّ الصَّالِحَاتُ

سب تعریف اللہ کے لئے ہے جس کی نعمت سے اچھی چیزیں مکمل ہوئی ہیں۔ (حصن حصین)

## کھانا شروع کرنے کی دعا

بِسْمِ اللّٰهِ وَعَلٰى بَرَكَةِ اللّٰهِ

میں نے اللہ کے نام سے اور اسکی برکت سے کھانا شروع کیا

(ترمذی)

## اگر کھانے کی ابتداء میں بسم اللہ پڑھنا بھول گیا

## تو درمیان میں پڑھنے کی دعا

بِسْمِ اللّٰهِ اَوَّلَهٗ وَاٰخِرَهٗ

میں نے اللہ کا نام لیا اول و آخر میں

(ترمذی)

## کھانے سے فراغت کی دعا

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَطْعَمَنَا وَسَقَانَا وَجَعَلَنَا مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ۔

سب تعریفیں اللہ کے لئے ہیں جس نے ہمیں کھانا کھلایا پلایا اور مسلمان بنایا۔

(ابن السنی)

## اگر پیٹ خوب بھر جائے تو پڑھے

حَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ هُوَ اَشْبَعَنَا وَ اَرْوَانَا وَ اَنْعَمَ عَلَیْنَا وَ اَفْضَلَ

سب تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں جس نے ہمارا پیٹ بھر اور ہمیں سیراب کیا اور ہمیں انعام دیا اور خوب دیا۔

فائدہ: کھانے کے شروع کی دعا اور اس دعا کو پڑھ لینے سے قیامت کے دن کھانے کی پوچھ نہ ہوگی۔ (حاکم)

## کھانے کی اختتامی دعا

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَطْعَمَنِیْ هٰذَا الطَّعَامَ وَرَزَقَنِیْهِ مِنْ غَیْرِ حَوْلٍ مِّنِّیْ وَلَا قُوَّةٍ

سب تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں جس نے مجھے یہ کھانا کھلایا اور مجھے نصیب کیا بغیر میری کوشش اور قوت کے۔

فائدہ: کھانے کے بعد اس کو پڑھ لینے سے پچھلے گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔ (مشکوٰۃ)

## جب دستر خوان اٹھنے لگے تو پڑھے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ حَمْدًا كَثِيْرًا طَيِّبًا مُّبَارَكًا فِيْهِ غَيْرَ مَكْفِيٍّ وَّلَا مُوَدَّعٍ وَّلَا مُسْتَغْنًى عَنْهُ رَبَّنَا

سب تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں۔ ایسی تعریف جو بہت ہو اور پاکیزہ ہو اور بابرکت ہو۔ اے ہمارے رب ہم اس کھانے کو کافی سمجھ کر یا بالکل رخصت کر کے یا اس سے غیر محتاج ہو کر نہیں اٹھا رہے۔ (مشکوٰۃ۔ بخاری)

کھانے کے بعد ہاتھ دھوئے تو پڑھے

اَللّٰهُمَّ اَشْبَعْتَ وَاَرْوَيْتَ فَهَنِّئْنَا وَرَزَقْتَنَا فَاَكْثَرْتَ وَاَطَبْتَ فَزِدْنَا

اے اللہ تو نے ہمارا پیٹ بھرا اور ہمیں سیراب کیا سو تو اسے ہمارے بدن کے لئے قوت بنادے تو نے ہمیں رزق دیا اور بہت دیا اور خوب اچھا دیا۔ بس ہمیں اور عطا فرما۔ (حصن حصین)

دودھ پی کر یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَنَا فِيْهِ وَزِدْنَا مِنْهُ

اے اللہ تو اس میں ہمیں برکت دے اور ہمیں اور زیادہ عطا کر

(مشکوٰۃ)

پانی پینے کی دعا

پینے سے پہلے بِسْمِ اللّٰہِ اور بعد میں اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ پڑھے۔

(مشکوٰۃ)

## زم زم پینے کی دعا

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ عِلْمًا نَافِعًا وَّ رِزْقًا وَّاسِعًا وَّشِفَاءً مِّنْ کُلِّ دَآءٍ

اے اللہ میں تجھ سے نفع دینے والا علم۔ فراخی والا رزق اور ہر مرض کی شفا مانگتا ہوں۔ (حصن حصین)

## دعوت کھانے کے بعد پڑھنے کی دعا

اَللّٰھُمَّ اَطْعِمْ مَنْ اَطْعَمَنِیْ وَاسْقِ مَنْ سَقَانِیْ

اے اللہ جس نے مجھے کھلایا تو اسے کھلا اور جس نے مجھے پلایا تو اسے پلا۔ (مسلم)

## یہ بھی پڑھے

اَكَلَ طَعَامَكُمُ الْاَبْرَارُ وَصَلَّتْ عَلَيْكُمُ الْمَلَائِكَةُ وَاَفْطَرَ عِنْدَكُمُ الصَّائِمُوْنَ

نیک بندے تمہارا کھانا کھائیں اور فرشتے تم پر رحمت بھیجیں اور روزہ دار تمہارے پاس افطار کریں۔ (شرح السنۃ)

## مہمان کے گھر سے چلنے لگے تو پڑھے

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَهُمْ فِيْمَا رَزَقْتَهُمْ فَاغْفِرْ لَهُمْ وَارْحَمْهُمْ

اے اللہ ان کے رزق میں برکت عطا فرما ان کو بخش دے اور ان پر رحم فرما۔ (مسلم)

## جب نیا پھل دیکھے تو پڑھے

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَنَا فِيْ ثَمَرِنَا وَبَارِكْ لَنَا فِيْ مَدِيْنَتِنَا وَبَارِكْ لَنَا

فِيْ صَاعِنَا وَبَارِكْ لَنَا فِيْ مُدِّنَا

(اے اللہ ہمیں ہمارے پھلوں میں برکت دے اور ہمیں ہمارے شہر میں برکت دے اور غلہ ناپنے کے پیمانوں میں ہمیں برکت دے۔ (مسلم)

فائدہ: اس وقت مجلس میں جو بھی کم عمر ہو اسے دے دے۔

(حصن حصین)

## شام کو پڑھنے کی دعا

اَمْسَيْنَا وَاَمْسَى الْمُلْكُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْأَلُكَ خَيْرَ هٰذِهِ اللَّيْلَةِ وَفَتْحَهَا وَنَصْرَهَا وَنُوْرَهَا وَبَرَكَتَهَا وَهُدَاهَا وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا فِيْهَا وَشَرِّ مَا بَعْدَهَا

ہم نے اور ساری خدائی نے اللہ (کی عبادت) کے لئے شام کی ہے
جو رب العالمین ہے۔ اے اللہ میں تجھ سے اس رات کی بہتری
اور اس رات کے نور اور برکت اور ہدایت کا سوال کرتا ہوں اور
تجھ سے پناہ چاہتا ہوں ان چیزوں کے شر سے جو اس رات میں ہیں
یا اس کے بعد ہوں گی۔
(ابو داود)

یہ بھی پڑھے

اَللّٰهُمَّ بِكَ اَمْسَيْنَا وَبِكَ اَصْبَحْنَا وَبِكَ نَحْيَا وَبِكَ نَمُوْتُ
وَاِلَيْكَ النُّشُوْرُ

اے اللہ ہم تیری قدرت سے شام کے وقت میں داخل ہوئے
اور تیری قدرت سے صبح کے وقت میں داخل ہوئے اور تیری
قدرت سے جیتے اور مرتے ہیں اور مر کر تیری ہی طرف جانا

ہے۔ (ابن حبان)

## جب مغرب کی اذان ہو تو پڑھے

اَللّٰھُمَّ ھٰذَا اِقْبَالُ لَیْلِکَ وَاِدْبَارُ نَھَارِکَ وَاَصْوَاتُ دُعَاتِکَ فَاغْفِرْلِیْ

اے اللہ یہ تیری رات کے آنے اور دن کے جانے کا وقت ہے اور تیرے پکارنے والوں کی آوازیں ہیں پس تو مجھے بخش دے۔

(مشکوٰۃ)

## رات کو پڑھنے کی چیزیں

۱۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جو شخص سورۃ آل عمران کی آخری دس آیتیں (ان فی خلق السمٰوٰت سے آخر سورۃ تک) رات کو پڑھ لے تو اسے رات بھر نماز پڑھنے کا پورا

ثواب ملے گا۔ (مشکوٰۃ)

۲۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص ہر رات کو سورۃ واقعہ پڑھ لیا کرے اسے کبھی فاقہ نہ ہوگا۔ (بیہقی)

۳۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب تک سورۃ الم سجدہ (۲۱ پارہ) اور سورۃ تبارک الذی نہ پڑھ لیتے۔ اس وقت تک نہ سوتے تھے۔

(ترمذی شریف)

## سوتے وقت پڑھنے کی چیزیں

جب سونے کا ارادہ کرے تو (باوضو ہو کر) اپنے بستر کو تین مرتبہ جھاڑے پھر دائیں کروٹ پر لیٹ کر تین مرتبہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ قِنِيْ عَذَابَكَ يَوْمَ تَجْمَعُ عِبَادَكَ

اے اللہ جس دن تو اپنے بندوں کو جمع کرے گا مجھے اپنے عذاب سے بچالینا (بخاری)

یہ بھی پڑھے

اَللّٰهُمَّ بِاسْمِكَ اَمُوْتُ وَاَحْيَا

اے اللہ میں تیرا نام لیکر مرتا اور جیتا ہوں

(بخاری و مسلم)

یہ بھی پڑھے

بِاسْمِكَ رَبِّيْ وَضَعْتُ جَنْبِيْ وَبِكَ اَرْفَعُهٗ اِنْ اَمْسَكْتَ نَفْسِيْ فَاغْفِرْ لَهَا وَاِنْ اَرْسَلْتَهَا فَاحْفَظْهَا بِمَا تَحْفَظُ بِهٖ عِبَادَكَ الصَّالِحِيْنَ

اے میرے پروردگار میں نے تیرا نام لیکر اپنا پہلو رکھا اور تیری قدرت سے اسکو اٹھاؤنگا۔ اگر تو میرے نفس کو روک لے تو مغفرت فرمانا اور اگر زندہ چھوڑ دے تو اسکی حفاظت فرمانا جس طرح تو اپنے نیک بندوں کی حفاظت کرتا ہے۔

(بخاری و مسلم)

فائدہ: رات کو سونے سے پہلے درج ذیل معمولات کا کرنا بھی مسنون ہے۔

۱۔ تسبیحات فاطمہ پڑھے۔

۲۔ آیت الکرسی پڑھے۔

۳۔ سورۃ فاتحہ اور چاروں قل پڑھے۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ

تین مرتبہ پڑھے۔

۵۔ آمن الرسول سے آخر سورۃ بقرہ تک پڑھے۔

(حصن حصین)

## سوتے وقت نیند نہ آئے تو پڑھے

اَللّٰھُمَّ غَارَتِ النُّجُوْمُ وَھَدَأَتِ الْعُیُوْنُ وَاَنْتَ حَیٌّ قَیُّوْمٌ لَا تَاْخُذُکَ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ اَھْدِئْ لَیْلِیْ وَاَنِمْ عَیْنِیْ۔

اے اللہ ستارے چھپ گئے اور آنکھوں کو آرام ملا تو زندہ اور قائم رہنے والا ہے تجھے نہ اونگھ آتی ہے نہ نیند آتی ہے۔ اے زندہ اور قائم رکھنے والے مجھے اس رات میں آرام دے اور میری آنکھ کو سلا دے۔ (حصن حصین)

## سوتے میں گھبراہٹ ہو تو پڑھے

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّةِ مِنْ غَضَبِهٖ وَعِقَابِهٖ وَشَرِّ عِبَادِهٖ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيٰطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنِ

میں اللہ کے کلمات تامہ کے واسطے سے اس کے غضب اور عذاب اور اس کے بندوں کے شر اور شیطانوں کے وسوسوں او غلبے سے اللہ کی پناہ چاہتا ہوں۔ (حصن حصین)

## اگر برا خواب دیکھے تو پڑھے

اپنی بائیں طرف تین دفعہ تھتکار دے اور تین مرتبہ پڑھے

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ وَمِنْ شَرِّ هٰذِهِ الرُّؤْيَا

میں اللہ تعالیٰ کی پناہ چاہتا ہوں شیطان مردود سے اور اس خواب کی برائی سے

(مشکوٰۃ)

## اگر اچھا خواب دیکھے

آنکھ کھلنے پر الحمد للہ پڑھے اور کسی نیک بندے سے بیان کر دے۔ (حصن حصین)

## عورت کو نکاح کر کے لائے تو پڑھے

بیوی کی پیشانی کے چند بال پکڑ کر دعا کرے

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ خَیْرَهَا وَخَیْرَ مَا جَبَلْتَهَا عَلَیْهِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّ مَا جَبَلْتَهَا عَلَیْهِ

اے اللہ میں تجھ سے اسکی بھلائی اور اسکے اخلاق وعادات کی بھلائی کا سوال کرتا ہوں اور اسکے شر اور اس کی عادات واخلاق کے شر سے تیری پناہ چاہتا ہوں۔ (مشکوٰۃ)

## دولہا کو مبارکباد کی دعا

بَارَكَ اللّٰهُ لَكَ وَبَارَكَ عَلَيْكُمَا وَجَمَعَ بَيْنَكُمَا فِي خَيْرٍ

اللہ تجھے برکت دے اور تم دونوں پر برکت نازل کرے اور دونوں کا خوب اچھا نباہ کرے۔

## بیوی سے ہمبستری کی دعا

بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ جَنِّبْنَا الشَّيْطَانَ وَجَنِّبِ الشَّيْطَانَ مَا رَزَقْتَنَا

میں اللہ کا نام لے کر یہ عمل کرتا ہوں اے اللہ تو ہمیں شیطان سے بچا اور جو اولاد تو ہم کو دے اس کو بھی شیطان سے بچا۔

فائدہ: اس دعا کو پڑھنے سے جو اولاد ہوگی شیطان اسے کبھی ضرر نہ پہنچا سکے گا۔

(بخاری)

## انزال کے وقت کی دعا (دل میں پڑھے)

اَللّٰهُمَّ لَا تَجْعَلْ لِلشَّيْطَانِ فِيمَا رَزَقْتَنِيْ نَصِيبًا

اے اللہ جو اولاد تو مجھے دے اس میں شیطان کو کچھ حصہ نہ ہو۔

(حصن حصین)

## بچے کو سکھانے کی دعا

جب بچہ بولنے لگے تو سب سے پہلے اللہ کا لفظ سکھائیں پھر لا اله الا الله کہنا سکھائیں پھر یہ آیات یاد کرائیں۔

وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهُ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهُ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا

(حصن حصین)

## بچہ یا جانور گم ہونے کی دعا

اَللّٰھُمَّ رَادَّ الضَّالَّۃِ وَھَادِیَ الضَّلَالَۃِ اَنْتَ تَھْدِیْ مِنَ الضَّلَالَۃِ اُرْدُدْ عَلَیَّ ضَالَّتِیْ بِقُدْرَتِكَ وَسُلْطَانِكَ فَاِنَّھَا

مِنْ عَطَائِكَ وَفَضْلِكَ

اے اللہ گم شدہ چیز کو واپس کرنے والے اور راستہ بھٹکنے والے کو راستہ دکھانے والے تو ہی بھٹکے ہوئے کو راستہ دکھاتا ہے۔ اپنی قدرت اور غلبہ کے ذریعے میری گم شدہ چیز کو واپس فرمادے۔ بے شک وہ مجھے تیری عنایت اور تیرے فضل سے ملی تھی۔

(حصن حصین)

## باتونی آدمی کے لئے دعا

اکثر پڑھا کرے اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ

میں اللہ تعالیٰ سے مغفرت کا سوال کرتا ہوں۔ (نسائی)

## ناگوار معاملہ پیش آنے کی دعا

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی کُلِّ حَالٍ

میں اللہ تعالیٰ کی ہر حال میں تعریف کرتا ہوں

## جب کوئی سلام بھیجے تو کہے

عَلَیْکَ وَعَلَیْہِ السَّلَامُ

آپ پر اور اس پر سلام ہو

(حصن حصین)

## کسی سے اللہ کے لئے محبت ہو تو کہے

اِنِّیْ اُحِبُّکَ فِی اللّٰہِ

میں تجھ سے اللہ کے لئے محبت کرتا ہوں (حصن حصین)

دوسرے کو چاہئے کہ جواب میں یوں کہے

اَحَبَّكَ الَّذِیْ اَحْبَبْتَنِیْ لَهٗ

وہ اللہ آپ سے محبت کرے جسکی وجہ سے آپ نے مجھ سے محبت کی۔ (حصن حصین)

جب کوئی قرض واپس کرے تو اسکے لئے دعا

اَوْفَیْتَنِیْ اَوْفَی اللّٰهُ بِكَ

تو نے میرا قرض ادا کیا اللہ تجھے بہت زیادہ دے (حصن حصین)

مریض کی عیادت کے لئے دعا

لَا بَاْسَ طَهُوْرٌ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ

غم نہ کر یہ بیماری تمہیں گناہوں سے پاک کردے گی۔

(مشکوٰۃ)

## مریض کی شفایابی کے لئے دعا

اَسْاَلُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ رَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ اَنْ یَّشْفِیَکَ

میں اللہ تعالیٰ سے سوال کرتا ہوں جو بڑا ہے اور بڑے عرش کا رب ہے کہ تجھے شفا دے۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سات مرتبہ اس دعا کو پڑھنے سے مریض کو ضرور شفا ہوگی ہاں اگر موت ہی آگئی تو دوسری بات ہے۔ (مشکوٰۃ)

## جلنے والے پر یہ دعا پڑھ کر دم کرے

اَذْھِبِ الْبَاْسَ رَبَّ النَّاسِ اِشْفِ اَنْتَ الشَّافِیْ لَا شَافِیَ اِلَّا اَنْتَ

اے سب انسانوں کے رب تکلیف کو دور فرما تو شفا دے تو ہی شفا

دینے والا ہے۔ تیرے سوا کوئی شفا دینے والا نہیں ہے۔

(حصن حصین)

## آنکھ دکھنے کی دعا

اَللّٰهُمَّ مَتِّعْنِیْ بِبَصَرِیْ وَاجْعَلْهُ الْوَارِثَ مِنِّیْ وَاَرِنِیْ فِی الْعَدُوِّ ثَاْرِیْ وَانْصُرْنِیْ عَلٰی مَنْ ظَلَمَنِیْ

اے اللہ میری بینائی سے مجھے نفع پہنچا۔ اور میرے مرتے دم تک اسے باقی رکھ۔ دشمن کے معاملے میں خود انتقام دکھا جس نے مجھ پر ظلم کیا اس کے مقابلے میں میری مدد فرما۔ (حصن حصین)

## جسم میں درد کی دعا

درد کی جگہ دایاں ہاتھ رکھ کر تین دفعہ بسم اللہ پڑھے پھر سات مرتبہ یہ کہے

أَعُوذُ بِاللّٰهِ وَقُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَا أَجِدُ وَأُحَاذِرُ

اللہ تعالیٰ کی ذات سے اور اسکی قدرت سے پناہ لیتا ہوں اس چیز کے شر سے جس کی تکلیف پا رہا ہوں اور جس سے ڈر رہا ہوں۔

## زخم پر پڑھنے کی دعا

بِسْمِ اللّٰهِ تُرْبَةُ أَرْضِنَا بِرِيقَةِ بَعْضِنَا لِيُشْفٰى سَقِيْمُنَا بِإِذْنِ رَبِّنَا

میں اللہ کے نام سے برکت حاصل کرتا ہوں یہ ہماری زمین کی مٹی ہے جو ہم میں سے کسی کے تھوک میں ملی ہوئی ہے تاکہ ہمارے بیمار کو ہمارے رب کے حکم سے شفا حاصل ہو۔

فائدہ: اپنی شہادت کی انگلی کو لعاب دہن لگا کر زمین پر رکھ دے پھر زخم یا پھوڑے پر پھیرتے ہوئے دعا کرے۔ (بخاری و مسلم)

## بخار ہو جائے تو پڑھے

بِسْمِ اللّٰهِ الْكَبِيْرِ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ مِنْ شَرِّ كُلِّ عِرْقٍ نَعَّارٍ وَّمِنْ شَرِّ حَرِّ النَّارِ

اللہ تعالیٰ کا نام لے کر شفا چاہتا ہوں جو بڑا ہے۔ میں اللہ کی پناہ چاہتا ہوں جو عظیم ہے ہر جوش مارنے والی رگ کے شر سے اور آگ کی گرمی کے شر سے۔

فائدہ: بخار کو برا کہنا منع ہے۔ (مسلم)

## بچے کی حفاظت کے لئے دعا

اُعِيْذُكَ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَّمِنْ كُلِّ شَرِّ عَيْنٍ لَامَّةٍ

میں تیرے لئے اللہ کے پورے کلموں کے واسطے سے ہر شیطان

اور زہریلے جانوروں کے شر سے اور ہر ضرر پہنچانے والی آنکھ کے شر سے پناہ چاہتا ہوں۔ (بخاری)

## تعزیت کے لئے دعا

إِنَّ لِلّٰهِ مَا أَخَذَ وَلَهُ مَا أَعْطٰى وَكُلُّ شَيْءٍ عِنْدَهُ بِأَجَلٍ مُّسَمًّى فَلْتَصْبِرْ وَلْتَحْتَسِبْ

بے شک جو اللہ نے لیا وہ اسی کا ہے اور جو اس نے دیا وہ اسی کا ہے اور ہر ایک کا اس کے پاس وقت مقرر ہے پس چاہئے کہ صبر کرے اور ثواب کی امید رکھے۔ (بخاری)

## نماز جنازہ کی دعا

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِحَيِّنَا وَمَيِّتِنَا وَشَاهِدِنَا وَغَائِبِنَا وَصَغِيْرِنَا وَكَبِيْرِنَا وَذَكَرِنَا وَأُنْثَانَا۔ اَللّٰهُمَّ مَنْ أَحْيَيْتَهُ مِنَّا فَأَحْيِهِ عَلَى الْإِسْلَامِ وَمَنْ

تَوَفَّيْتَهُ مِنَّا فَتَوَفَّهُ عَلَى الْإِيمَانِ

اے اللہ ہمارے زندہ اور مردہ اور چھوٹے اور بڑے اور مرد اور عورت اور حاضر اور غائب کو بخش دے۔ اے اللہ ہم میں جس کو زندہ رکھے تو اسکو اسلام پر زندہ رکھ اور جسکو تو ہم میں سے موت دے دے تو اسکو ایمان پر موت عطا فرما۔

## قبرستان میں جانے کی دعا

اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَا اَهْلَ الْقُبُوْرِ يَغْفِرُ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ اَنْتُمْ سَلَفُنَا وَنَحْنُ بِالْاَثَرِ

اے قبر والو تم پر سلام ہو ہم کو اور تم کو اللہ بخشے۔ تم ہم سے پہلے چلے گئے اور ہم بعد میں آنے والے ہیں۔ (ترمذی)

## پتھری کا مرض ہو تو پڑھے

رَبُّنَا اللّٰهُ الَّذِی فِی السَّمَآءِ تَقَدَّسَ اِسْمُکَ اَمْرُکَ فِی السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ کَمَا رَحْمَتُکَ فِی السَّمَآءِ فَاجْعَلْ رَحْمَتَکَ فِی الْاَرْضِ، وَاغْفِرْ لَنَا حُوْبَنَا وَخَطَایَانَا اَنْتَ رَبُّ الطَّیِّبِیْنَ فَاَنْزِلْ شِفَاءً مِّنْ شِفَائِکَ وَرَحْمَةً مِّنْ رَحْمَتِکَ عَلٰی هٰذَا الْوَجَعِ

ہمارا پروردگار جو آسمانوں میں بھی معبود ہے۔ تیرا نام پاک ہے۔ تیرا حکم آسمان اور زمین میں جاری ہے جیسا کہ تیری رحمت آسمان میں ہے سو تو زمین میں بھی اپنی رحمت بھیج اور ہمارے گناہ اور ہماری خطائیں بخش دے۔ تو پاکیزہ لوگوں کا رب ہے۔ تو اپنی شفاؤں میں سے ایک شفاء اور اپنی رحمت میں سے ایک رحمت اس درد پر اتار دے۔

(مسلم)

## زہریلے جانور کے کاٹنے کی دعا

اگر زہریلا جانور کاٹ لے تو سات مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کرے۔ (ترمذی)

## دشمن گھیر لیں تو پڑھے

اَللّٰهُمَّ اسْتُرْ عَوْرَاتِنَا وَاٰمِنْ رَوْعَاتِنَا

اے اللہ ہماری آبرو کی حفاظت فرما اور خوف ہٹا کر ہم کو امن سے رکھ۔ (حصن حصین)

## آگ لگی دیکھے تو پڑھے

اَللّٰهُ اَكْبَرُ

اللہ سب سے بڑا ہے۔

## بارش کی ضرورت ہو تو پڑھے

اَللّٰھُمَّ اَغِثْنَا

اے اللہ ہم پر بارش برسا (حصن حصین)

## جب بادل آتا دیکھے تو پڑھے

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّ مَا اُرْسِلَ بِہٖ اَللّٰھُمَّ صَیِّبًا نَافِعًا

اے اللہ ہم تیری پناہ چاہتے ہیں اس چیز کی برائی سے جسے دیکر یہ بادل بھیجا گیا ہے اے اللہ اس ابر کو نفع دینے والا بنا۔

(حصن حصین)

## بارش ہونے لگے تو پڑھے

اَللّٰھُمَّ صَیِّبًا نَافِعًا

اے اللہ اس کو بہت برسنے والا اور نفع بخش بنا۔ (بخاری)

## بارش حد سے زیادہ ہو تو پڑھے

اَللّٰھُمَّ حَوَالَیْنَا وَلَا عَلَیْنَا اَللّٰھُمَّ عَلَی الْاٰکَامِ وَالْاٰجَامِ وَالظِّرَابِ وَالْاَوْدِیَۃِ وَمَنَابِتِ الشَّجَرِ

اے اللہ اس کو ہم پر نہ برسا بلکہ آس پاس برسا اے اللہ ٹیلوں پر جنگلوں میں پہاڑوں پر اور نالوں میں اور درخت پیدا ہونے والی جگہ پر برسا۔ (بخاری و مسلم)

## بادل گرجے بجلی کڑکے تو پڑھے

اَللّٰھُمَّ لَا تَقْتُلْنَا بِغَضَبِکَ وَلَا تُھْلِکْنَا بِعَذَابِکَ وَعَافِنَا قَبْلَ ذٰلِکَ

اے اللہ ہم کو اپنے غضب سے قتل نہ فرما اور اپنے عذاب سے ہلاک نہ کر اور اس سے پہلے ہمیں چین دے۔ (حصن حصین)

## جب آندھی آئے تو پڑھے

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا رَحْمَةً وَّلَا تَجْعَلْهَا عَذَابًا۔ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا رِيَاحًا وَّلَا تَجْعَلْهَا رِيْحًا

اے اللہ اسے رحمت بنا اور اسے عذاب نہ بنا۔ اے اللہ اسے نفع دینے والی ہوا بنا اور نقصان والی ہوا نہ بنا۔

فائدہ: اگر کالی آندھی آئے تو معوذ تین پڑھے۔ (مشکوٰۃ)

## نیا چاند دیکھے تو پڑھے

اَللّٰهُمَّ اَهِلَّهُ عَلَيْنَا بِالْيُمْنِ وَالْاِيْمَانِ وَالسَّلَامَةِ وَالْاِسْلَامِ وَالتَّوْفِيْقِ لِمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى رَبِّيْ وَرَبُّكَ اللّٰهُ

اے اللہ اسے تو ہمارے اوپر برکت والا بنا۔ ایمان اور سلامتی اور اسلام و اعمال کی توفیق کے ساتھ نکلا ہوا بنا۔ وہ اعمال جو تجھے پسند

ہیں اور جن سے تو راضی ہے۔ اے چاند میرا اور تیرا رب اللہ ہے۔

## پورے چاند کو دیکھے تو پڑھے

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شَرِّ هٰذَا

میں اللہ کی پناہ چاہتا ہوں اس کے شر سے۔

## مرغ کی آواز سنے تو پڑھے

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ

یا اللہ میں آپ سے آپ کے فضل کا سوال کرتا ہوں (متفق علیہ)

## شب قدر کی دعا

اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ عَفُوٌّ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنِّیْ

ہے اللہ بلاشبہ تو معاف کرنے والا ہے۔ معاف کرنے کو پسند کرتا ہے لہذا تو مجھے معاف فرما۔ (حصن حصین)

## حج کا تلبیہ

لَبَّیْکَ اللّٰھُمَّ لَبَّیْکَ۔ لَبَّیْکَ لَاشَرِیْکَ لَکَ لَبَّیْکَ اِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَۃَ لَکَ وَالْمُلْکَ لَاشَرِیْکَ لَکَ۔

میں حاضر ہوں۔ اے اللہ میں حاضر ہوں۔ میں حاضر ہوں۔ تیرا کوئی شریک نہیں ہے میں حاضر ہوں۔ بے شک حمد اور نعمت تیرے ہی لئے ہے اور ملک بھی تیرا ہے۔ تیرا کوئی شریک نہیں ہے۔

## نماز حاجت

حضرت عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص کی اللہ تعالیٰ سے کوئی حاجت ہو یا کسی بندے سے کوئی حاجت ہو تو وضو کرے اور اچھی طرح وضو کرے پھر دو رکعتیں پڑھ کر اللہ کی تعریف کرے اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھ کر یوں دعا مانگے۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔ اَسْئَلُكَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِكَ وَعَزَائِمَ مَغْفِرَتِكَ وَالْغَنِيْمَةَ مِنْ كُلِّ بِرٍّ وَّالسَّلَامَةَ مِنْ كُلِّ اِثْمٍ لَا تَدَعْ لِيْ ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَهٗ لَا هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَهٗ وَلَا حَاجَةً هِيَ لَكَ رِضًا اِلَّا قَضَيْتَهَا يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے۔ جو حلیم اور کریم ہے اللہ پاک ہے جو عرش عظیم کا رب ہے۔ اور سب تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں۔ اے اللہ میں تجھ سے تیری رحمت کے واجب کرنے والی چیزوں کا اور تیری مغفرت کو ضروری کرنے والی چیزوں کا سوال کرتا ہوں۔ ہر بھلائی میں اپنا حصہ چاہتا ہوں اور ہر گناہ سے سلامتی چاہتا ہوں۔ اے اللہ مجھے نہ چھوڑ گناہ بخشے بغیر۔ رنج دور کئے بغیر اور پسندیدہ حاجت پوری کئے بغیر اے سب رحم کرنے والوں سے بڑے رحم کرنے والے۔

## دعائے استخارہ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی علیہ وسلم ہمیں استخارہ اس طرح (تاکید سے) سکھاتے تھے جیسے

قرآن شریف کی سورۃ سکھاتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ جب تمہیں کوئی کام درپیش ہو تو دو رکعت نماز نفل پڑھ کر یہ دعا پڑھو۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَاَسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ وَاَسْاَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ۔ اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاقْدِرْہُ لِیْ وَیَسِّرْہُ لِیْ ثُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْہِ وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْہُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْہُ وَاقْدِرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِہٖ۔

اے اللہ میں تیرے علم کے ذریعہ تجھ سے خیر مانگتا ہوں اور تیری قدرت کے ذریعے تجھ سے قدرت طلب کرتا ہوں۔ اور تیرے بڑے فضل کا تجھ سے سوال کرتا ہوں کیونکہ بلاشبہ تجھے قدرت ہے اور مجھے قدرت نہیں۔ اور تو جانتا ہے اور میں نہیں جانتا اور تو غیب کا جاننے والا ہے۔ اے اللہ اگر تیرے علم میں میرے لئے یہ کام میری دنیا و آخرت میں بہتر ہے تو اسکو میرے لئے مقدر فرما اور آسان فرما پھر میرے لئے اس میں برکت عطا فرما۔ اور اگر تیرے علم میں یہ کام میری دنیا و آخرت کے لئے مضر ہے تو اسکو مجھ سے اور مجھے اس سے دور فرما۔ اور میرے لئے خیر مقدر فرما۔ جہاں کہیں بھی ہو پھر مجھے اس پر راضی فرما۔

فائدہ: جس عبارت کے نیچے لکیر کھنچی ہوئی ہے جب اسے پڑھے

تو دل میں اپنے کام کا تصور کرے۔

(مشکوٰۃ)

## اپنی حفاظت کی دعا

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جس کے نام سے نہیں نقصان پہنچا سکتی کوئی چیز زمین میں اور نہ آسمان میں اور وہ سنتا اور جانتا ہے۔

نبی علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ جو شخص مندرجہ بالا دعا بوقت صبح تین مرتبہ پڑھ لے اسے شام تک اور جو بوقت شام تین مرتبہ پڑھ لے اسے صبح تک کسی شے کا ضرر نہیں پہنچے گا۔

(ترمذی۔ ابوداؤد)

## جامع خاص دعا رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا

حَسَنَةً وَّفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ

اے ہمارے پروردگار ہم کو دنیا میں بھی خوبی دے اور آخرت میں بھی خوبی عنایت کر اور ہمیں دوزخ کے عذاب سے محفوظ رکھ۔

فائدہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سب دعاؤں سے زیادہ اسی دعا کو پڑھتے تھے۔ (بخاری۔ مسلم)

## جب غصہ آئے

أَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ

میں شیطان مردود سے اللہ کی پناہ مانگتا ہوں۔

## حصول علم کے لئے

رَبِّ زِدْنِي عِلْمًا

اے پروردگار میرے علم میں اضافہ کیجئے

## دعاءِ استغفار

اَللّٰھُمَّ مَغْفِرَتُکَ اَوْسَعُ مِنْ ذُنُوْبِیْ وَرَحْمَتُکَ اَرْجٰی عِنْدِیْ

مِنْ عَمَلِیْ

یا اللہ مغفرت آپکی زیادہ وسیع ہے میرے گناہوں سے اور رحمت
آپکی زیادہ امید کی چیز ہے میرے نزدیک میرے عمل سے۔

## جامع دعا

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُکَ مِنْ خَیْرِ مَا سَاَلَکَ مِنْہُ عَبْدُکَ وَنَبِیُّکَ

مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَ لَکَ

مِنْہُ عَبْدُکَ وَنَبِیُّکَ مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

یا اللہ میں آپ سے ان تمام اچھی چیزوں کا سوال کرتا ہوں جو آپ

سے آپکے بندے اور نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے مانگی اور میں ان تمام بری چیزوں سے آپکی پناہ مانگتا ہوں جن سے آپکے بندے اور نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے آپکی پناہ مانگی ہے۔

# رزق حلال کے لئے

اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ

## روزانہ اہتمام سے پڑھنے والی دو مبارک دعائیں

۲۵ مرتبہ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِيْ فِي الْمَوْتِ وَفِيْ مَا بَعْدَ الْمَوْتِ۔

اے اللہ میرے لئے موت میں اور موت کے بعد برکت عطا فرما

۲۷ مرتبہ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ

اے اللہ تو مجھے بخش دے اور تمام مومنین، مومنات، مسلمین ، مسلمات کو بخش دے۔



# ملنے کے پتے

☆جامعہ دارالھدیٰ نئی آبادی جامن روڈ بنوں 621966

☆جامعة الحبیب شاداب کالونی فیصل آباد 655531

☆دارالعلوم جھنگ صدر 622832

☆حافظ انعام اللہ صاحب حافظ جنرل سٹور بازار پرانی سبزی منڈی گوجرانوالہ 230644

☆دارالمطالعہ بالمقابل جامع مسجد بازار والی حاصل پور۔42059

☆پروفیسر محمد اسلم صاحب آفیسرز کالونی مصریال روڈ راولپنڈی 862347

☆عبدالحمید صاحب راوی پبلشرز الفضل مارکیٹ اردو بازار لاہور 7231390.